# ADAB SARAAE INT'L AWARDS & CERTIFICATES YEAR 2018

## SHAHNAZ MUZAMMIL ADABI AWARDS - SHEILDS (INT""L.)









Since 1987

ادب سرائے انٹرنیشنل

ADAB saraae International

Worldwide Words

# ADAB SARAAE INT'L AWARDS & CERTIFICATES YEAR 2018

## SHAHNAZ MUZAMMIL ADABI AWARDS - SHEILDS (NATIONAL)









Since 1987

ادب سرائے انٹرنیشنل

ADAB saraae International

Worldwide Words

# ADAB SARAAE INT'L
# AWARDS & CERTIFICATES
# YEAR 2018

## SHAHNAZ MUZAMMIL ADABI AWARDS - SHEILDS (NATIONAL)









Since 1987

ادب سرائے انٹرنیشنل

International ADAB saraae

Worldwide Words

# ADAB SARAAE INT'L
# AWARDS & CERTIFICATES
# YEAR 2018

## SHAHNAZ MUZAMMIL ADABI AWARDS (GOLD MEDALS)

### INTERNATIONAL:

1. SAJIDA CHAUDHRY BAJWA (KSA)
2. AFTAB TURABI (KSA)
3. MIAN WAQAR-UL-ISLAM (KSA)
4. ILYAS RAHIM (KASHMIR EXPRESS), KSA
5. TOUSEEF TURNAL, (HONG KONG)
6. ZAKAULL MOHSIN (URDU NEWS), KSA
7. ABID SHAMOON, KSA

### NATIONAL:

1. AHMED IQBAL BALOCH (POET)
2. SAIMA JABEEN MEHAK
3. NAQQASH SHABBIRI YAFER
4. DUA ALI







# SHAHNAZ MUZAMMIL ADABI AWARDS – MEDALS (INTL.)









## SHAHNAZ MUZAMMIL ADABI AWARDS – MEDALS (INTL.)









## SHAHNAZ MUZAMMIL ADABI AWARDS – MEDALS (NATIONAL)









# ADAB SARAAE INT'L
# AWARDS & CERTIFICATES
# YEAR 2018

## SHAHNAZ MUZAMMIL Awards, Achievements and Tributes

01. Bazm-e-Ghalib Pakistan, Madder-e-Dabistan Lahore Award
02. Al-Habib Adabi Forum Pakistan, Dukhtar-e-Punjab Award
03. Aziz Nizami, Life-Time Achievement Award
04. Khwaja Farid Sangat Gold Medal
05. Sharif Academy International Literary Scholar Award 2014
06. IUL Best Urdu Poetess Award 2014
07. Ghalib Academy best Urdu Literary Forum 2014 Award
08. Shield Awarded b Mian Amer Mahmood, District Nazim, Lahore
09. Award Husan-e-Karkardigy
10. Letters of Appreciation from the Minister Education
11. "Jang" Talent Award of Education & The Director General Public Libraries, Punjab.
12. Best Urdu Poetess Award
13. Salma Tassadiq Award for Versatile Lady of the Town
14. Gold Medal for Best Librarian by PLA, Punjab
15. "Best poetess Award" from Bazam-e-Riaz, Awarded at Embassy of Pakistan, Riyadh, KSA
16. "Award of Achievement" from Department of Information Management, University of the Punjab, Lahore
17. "Tribute to Dr. Shahnaz Muzammil, Literary Services" Event Organized by Urdu Academy California, USA



Since 1987

ادب سرائے انٹرنیشنل

ADAB saraae International

Worldwide Words

# ADAB SARAAE INT'L
# AWARDS & CERTIFICATES
# YEAR 2018





بزمِ غالب پاکستان

بزمِ غالب پاکستان

محترمہ ڈاکٹر شہناز مزمل (چیئرپرسن ادب سرائے)

کو ان کی 26 سالہ ادبی و ثقافتی خدمات کے

اعزاز میں "مادرِ دبستان لاہور" کے لقب سے نوازتی ہے۔

بانی و چیئرمین

خالد نقاش




## محترمہ شہناز مزمل کو ''مادرِ دبستان لاہور'' کا لقب عطا ہونے پر شریف اکیڈمی کی جانب سے

### مبارکباد



ڈائریکٹر میڈیا رنمائندہ اپنا انٹرنیشنل کے مطابق پاکستان میں مقیم، علم وادب کی خدمت میں سرگرم عمل شخصیت، مایہ ناز شاعرہ اور ادیبہ محترمہ شہناز مزمل کو بزم غالب پاکستان کی جانب سے ''مادر دبستان لاہو'' رکا لقب عطا ہونے پر شریف اکیڈمی جرمنی کے چیف ایگزیکٹو شفیق مراد نے اکیڈمی نے اپنی جانب سے اور کرہ ارض پر پھیلے تمام ممبران اور ڈائریکٹرز کی جانب سے مبارکباد پیش کرتے ہوئے نیک تمناوں کا اظہار کیا۔ شفیق مراد نے ڈائریکٹر میڈیا سے بات کرتے ہوئے کہا کہ محترمہ شہناز مزمل ایک طویل عرصہ سے علم وادب کی خدمت کر رہی ہیں۔ ادب سرائے کے نام سے ادبی تنظیم کی سربراہ کی حیثیت سے عرصہ 26 سال سے باقاعدہ ادبی پروگرام کے انعقاد کے ساتھ ساتھ، اہل قلم کی حوصلہ افزائی اور عزت افزائی کر رہی ہیں ۔ اسکے ساتھ ساتھ فیض گھر کے تمام انتظامی امور بخوبی سرانجام دے رہی ہیں۔ انکی 26 سے زیادہ کتب اردو ادب کا ایک ایسا سرمایہ ہے۔ جسے قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے۔




# ADAB SARAAE INT'L

# AWARDS & CERTIFICATES

# YEAR 2018



## الحبیب ادبی فورم (پاکستان)

الحبیب ادبی فورم محترمہ ڈاکٹر شہناز مزمل (چیئرپرسن

ادب سرائے انٹرنیشنل) کو ان کی 27 سالہ ادبی وثقافتی خدمات کے اعزاز میں

دختر پنجاب کے لقب سے نوازتی ہے یہ لقب محترمہ کو (17 جون 2014ء)

کو عزیز نظامی ایوارڈ کی تقریب منعقدہ ادبی بیٹھک الحمرا میں لائف اچیومنٹ ایوارڈ کے

ساتھ دیا گیا۔

ڈاکٹر خواجہ
چیئرمین الحبیب ادبی فورم پاکستان

اقبال راہی
سیکرٹری الحبیب ادبی فورم (پاکستان)









ADAB
ادب سرائے انٹرنیشنل
کے تیسویں یوم تاسیس کے موقع پر
عالمی اردو مرکز (فرع الریاض) سعودی عرب
کی جانب سے
مادر دبستان لاہور محترمہ ڈاکٹر شہناز مزمّل صاحبہ
کے لئے ہدیہ تہنیت
{25 مئی 2017}
منتظم :
شوکت جمال
معتمد :
یوسف علی یوسف




# ADAB SARAAE INT'L
# AWARDS & CERTIFICATES
# YEAR 2018




**ڈاکٹر شہباز مزمل کو خواجہ فرید سنگت گولڈ میڈل ملنے پر مبارکباد**

ڈاکٹر شہناز مزمل کو ستائیس سالہ ادبی خدمات پر خواجہ فرید سنگت پاکستان کی طرف سے گولڈ میڈل ملنے پر علمی و ادبی شخصیات تو قیر احمد شریفی مجاہد بودلہ، حکیم سلیم اختر، جمیل خان، اقبال راہی، فراست بخاری، وسیم عباس اور حاجی افضل نے مبارکباد پیش کی ہے۔

# 30+ YEARS OF EXCELLENCE









ADAB SARAAE INT'L

**PRESS & MEDIA**

YEAR 2018

ABC CERTIFIED | کامیاب صحافت کے 44 سال | MEMBER APNS

لاہور، ملتان اور کراچی سے بیک وقت شائع ہونے والا کثیرالاشاعت آزاد قومی اخبار

# روزنامہ آفتاب لاہور

Daily **AFTAB** Lahore

چیف ایڈیٹر ممتاز طاہر

ایڈیٹر: اسد ممتاز

www.dailyaftab.pk

جلد نمبر 35 | منگل 17 جمادی الثانی 1439ھ، 6 مارچ 2018ء، 23 پھاگن 2073ب (صفحات 8) | قیمت 8 روپے | شمارہ 196

جھنگ: چیئرپرسن ادب سرائے انٹرنیشنل ڈاکٹر شہناز مزمل بہترین ادبی خدمات پر [illegible] ادب کے بانی سید قمر ہمدانی کو گولڈ میڈل دے رہی ہیں

## جھنگ ادب سرائے انٹرنیشنل کی اہم ادبی شخصیات کو ایوارڈز دینے کی تقریب

**22 سال سے طلبہ ادب سرائے انٹرنیشنل سوسائٹی سے مستفید ہو رہے ہیں: بانی صدر سید قمر ہمدانی**

جھنگ (پ ر) ادب سرائے انٹرنیشنل کی جانب سے اہم ادبی شخصیات کو ایوارڈز اور میڈلز دینے کی ایک پروقار تقریب ہوئی۔ تقریب کی صدارت نامور شاعر، ادیب اور مصور محترم اسلم کمال نے کی۔ ادب سرائے انٹرنیشنل کی چیئرپرسن ڈاکٹر شہناز مزمل نے تمام شرکا کا بھرپور انداز میں استقبال کیا۔ ادب سرائے انٹرنیشنل تقریباً تیس سال سے فروغ ادب کے لیے بے لوث کام کرنے والوں میں اسناد، میڈلز اور ایوارڈز تقسیم کر رہی ہے۔ اس سال ادب سرائے انٹرنیشنل کی جانب

صفحہ 7 بقیہ نمبر 32

بقیہ | 32

---

35

**عورتوں کے عالمی دن کے موقع پر**
**شہناز مزمل صاحبہ کی ایک خوبصورت نظم**



### کل آج اور کل

بہت مدت ہوئی تم نے کہا تھا چھوڑ دو لکھنا
تم عورت ہو غزل ہو روپ ہو اتنا ہی کافی ہے
اگر تم شعر لکھو گی تو گم ہو جائے گی عورت
بہت ناداں تھے مظلوم تم نے مجھ کو جانا تھا
بہت انجان تھے محکوم تم نے مجھ کو مانا تھا
غلط سمجھا تھا میری سوچ پر پہرے بٹھا دو گے
غلط سمجھا تھا کٹھ پتلی بنا کر تم نچا دو گے
غلط سمجھا تھا تم نے اک تماشہ تم بنا دو گے
غلط سمجھا تھا مجھ کو میرے ہونے کی سزا دو گے
مرا ناتا قلم کاغذ سے آنسٹ ہے پرانا ہے
مجھے کاغذ کی ناؤ پر ہی دریا پار جانا ہے

مجھے جرات حرارت زندگی لفظوں سے ملتی ہے
میں چنری آوڑھ کر الفاظ کی دھوپوں میں چلتی ہوں
میں سورج ہوں مگر جذبوں کی حدت سے پگھلتی ہوں

ماہنامہ **بابِ دعا**

36

مجھے اشعار ماں کی گود کی مانند لگتے ہیں
میں اکثر نظم کے کنج۔ اماں میں بیٹھ جاتی ہوں
میں عورت ہوں غزل ہوں روپ ہوں یہ ٹھیک ہے لیکن
شجاعت ہوں نجابت ہوں شرافت ہوں دیانت ہوں

نہیں گر بے اثر تو صاحب۔ کردار بھی ہوں میں
کبھی بیوی کبھی بیٹی کبھی سردار بھی ہوں میں

مجھے پیاری ہے عزت صاحب۔ کرار بھی ہوں میں
مری غیرت کو للکارے گے تو تلوار بھی ہوں میں
نہیں ممکن مرے شفاف آنچل کو ہوا دینا
نہیں ممکن مری توقیر داؤ پر لگا دینا
نہیں ممکن مجھے زنجیر پہنا کر بٹھا دینا
نہیں ممکن ہے ناممکن سے ممکن کو ملا دینا
مرے معصوم بھائی میرے بچے آج یہ سن لیں

میں پابند سلاسل ہو کے بھی نگران ہوں سب کی
میں عورت کل بھی تھی میں آج بھی عورت ہوں حتماً ہوں
گواہی دے گا میرا کل مرے ہونے کی تم سب کو

online magazine www.duaalipoetry.com



## ادب سرائے انٹرنیشنل کی جانب سے اُردو زبان میں اپنی نوعیت واحد کتاب قانون کی حاکمیت لکھنے پر
## اشرف عاصمی ایڈووکیٹ کو شہناز مزمل ادبی ایوارڈ دینے کا اعلان

(لاہور) ادب سرائے انٹرنیشنل کی جانب سے اُردو زبان میں اپنی نوعیت واحد کتاب قانون کی حاکمیت لکھنے پر اشرف عاصمی ایڈووکیٹ کو شہناز مزمل ادبی ایوارڈ دینے کا اعلان کیا گیا ہے۔ چیئر پرسن ادب سرائے انٹرنیشنل ڈاکٹر شہناز مزمل صاحبہ نے اس بات کا اعلان ادب سرائے انٹرنیشنل کے زیر اہتمام منعقدہ ایک باوقار تقریب میں کیا۔ محترمہ ڈاکٹر شہناز مزمل کا کہنا تھا کہ اُردو زبان میں پاکستان کے مروجہ قوانین کی تحقیق کے حوالے سے بہت کم لکھا گیا ہے۔ اس حوالے سے انتہائی تحقیق پر مبنی اعلیٰ عدلیہ کے فیصلہ جات اور قانونی نکات کی عام فہم تشریحات کا مجموعہ کتابی صورت میں صاحبزادہ میاں محمد اشرف عاصمی ایڈووکیٹ نے تحریر کیا ہے۔ کسی بھی معاشرے میں اس کے باسیوں کے مابین رہنے سہنے اور ایک دوسرے کے ساتھ اچھے بُرے برتاؤ کے کچھ اصول و ضوابط ہوا کرتے ہیں۔ یہ اصول و ضوابط ہر معاشرے کے لیے علیحدہ علیحدہ ہوتے ہیں۔ گویا ہر معاشرے یا گروہ ایک دوسرے سے الگ الگ زندگی کے اصول و ضوابط پر عمل پیرا ہوتا ہے۔ اسی رہن سہن کے نفاذ کے سبب ہی اس معاشرے کی پہچان ہو پاتی ہے۔ جو لوگ اپنے اپنے معاشرے کی پیروی کرتے ہیں وہی لوگ اس معاشرے کے پُرامن شہری کہلاتے ہیں۔ پُرامن شہری سے مراد پُرامن ماحول، پُرامن ملک۔ اس لیے عالمی سطح پر اقوام کے مابین طے پا جانے والے معاہدے عالمی اصول و ضوابط کی شکل اختیار کر جاتے ہیں۔ جنہیں اقوام عالم کے مابین تعلقات کو پُرامن بنانے کے لیے زیر مطالعہ لایا جاتا ہے۔ گویا آج کا انسانی ذہن اس بلند ترین سطح تک رسائی حاصل کر چکا ہے جہاں سے آسانی سے ہر کوئی یہ کہتا نظر آتا ہے کہ قوانین سے عدم آگہی و عدم شناسی ناقابل قبول بہانہ ہے۔ یہ بات نہ صرف انسانی نقطہ نظر کی ترقی بلکہ معاشرتی ترقی کی طرف بھی اشارہ کرتی ہے۔ مگر وہ معاشرے جہاں لوگوں میں ناخواندگی کی شرح بہت زیادہ ہو۔ علم کی کمی ہو۔ سکولوں میں تعلیم ادھورہ چھوڑنے کا رجحان بہت زیادہ ہو۔ بنیادی انسانی حقوق سے محرومی بلکہ ناواقفیت بھی عام ہو۔ جبکہ تیسری دُنیا کے ممالک نوآبادیاتی نظام کا حصہ رہے ہیں۔ اس لیے ان ممالک میں ایک بڑا مسئلہ قومی زبان کا بھی ہے۔ ایسے ممالک میں عام طور پر حکمران ممالک کی زبان میں کاروبار حکومت چلایا رہا ہوتا ہے۔ جس کے سبب ان ممالک کے عوام علوم و فنون اور خصوصاً قانونی معاملات اور اپنے بنیادی حقوق سے نابلد رہے ہیں یا انہیں بزور نابلد رکھا جاتا ہے۔ صاحبزادہ میاں محمد اشرف عاصمی ایڈووکیٹ کو گزشتہ تین دہائیوں کی پیشہ ورانہ زندگی میں اپنے ہاں بھی کچھ ایسا ہی ماحول نظر آیا ہے۔ کچھ ایسے ہی خیالات کو سامنے رکھتے ہوئے زیر نظر کتاب "قانون کی حاکمیت" خصوصاً قومی زبان اُردو میں تحریر کی گئی ہے۔ جس میں خصوصیت کے ساتھ ایسے قانونی موضوعات کو زیر بحث لایا گیا ہے جو کہ عوام الناس کی زندگی کے قریب ہیں۔ صاحبزادہ میاں محمد اشرف عاصمی ایڈووکیٹ نے کتاب میں انتہائی ریسرچ کے حامل مضامین لکھے ہیں۔ یہ کتاب نہ صرف قانون کے طالب علموں، صحافت سے وابستہ افراد اور عام قارئین کے لیے انتہائی سودمند ہے بلکہ اس کے ساتھ ساتھ یہ کتاب سول جج، ایڈیشنل سیشن جج، پبلک پراسیکیوٹرز کے امتحانات میں بھی مدد و معاون ثابت ہوگی۔ اس کتاب کی اہمیت اور خصوصی طور پر قومی زبان میں لکھے جانے پر ادب سرائے انٹرنیشنل کی جانب سے شہناز مزمل ادبی ایوارڈ کے عطا کیے جانے کا اعلان کیا جاتا ہے۔

MADDER-E-DABISTAN LAHORE
DR. SHAHNAZ MUZAMMIL
مادرِ دبستان لاہور
ڈاکٹر شہناز مزمل
Chairperson
1987~2017
ADAB saraae INTERNATIONAL
WORLDWIDE WORDS
30 YEARS CELEBRATION
January 1987 to January 2017
WWW.ADABSARAAE.COM

قانون کی حاکمیت
عرفان لاء بک ہاؤس

WWW.SHAHNAZMUZAMMIL.COM | WWW.ADABSARAAE.COM

ADABsaraae
Worldwide Words

# ادب سرائے انٹرنیشنل کی طرف سے صائمہ جبین مہکؔ کو گولڈ میڈل دینے کا اعلان

ادب سرائے انٹرنیشنل گزشتہ تیس سال سے فروغِ ادب کے لیے بے لوث کام کرنے والوں میں اسناد، میڈلز اور شہناز مزمل ادبی ایوارڈز تقسیم کرتا ہے۔ اور یہ ایوارڈز پوری دنیا میں جہاں تک ہماری پہنچ ہوتی ہے اور ہم دیکھتے ہیں کہ کوئی شخص یا کوئی گروپ فروغِ ادب کے لیے کام کر رہا ہے تو ہم اُن کی حوصلہ افزائی کے لیے یہ ایوارڈز تقسیم کرتے ہیں۔ نوجوان نسل کی ہم بہت زیادہ حوصلہ افزائی کرتے ہیں کیونکہ یہی کل کے معمار ہیں اور اس میں بھرپور کردار بھی ادا کر رہے ہیں۔ گزشتہ سال ہم نے سوئٹزرلینڈ، امریکہ، انگلینڈ، سعودی عرب اور دیگر ممالک میں فروغِ ادب کے لیے کام کرنے والوں میں شعراء کرام کو مختلف اسناد، میڈلز اور شہناز مزمل ادبی ایوارڈز پیش کیے۔ اور ہم یہ میڈلز اُن افراد کو پیش کرتے ہیں جو واقعی اس کے مستحق ہوتے ہیں۔ سوشل میڈیا نے اس کام کو آسان بنا دیا ہے اور ہماری نظر کہیں نہ کہیں کچھ نہ کچھ تلاش کر لیتی ہے۔ آج کل ایک نام ہمارے سامنے مسلسل آ رہا ہے اور اُن کی خدمات بھی گاہے بگاہے ہماری نظر سے گزرتی رہتی ہیں۔ اور ہمیں فخر ہے اپنی اُس بیٹی پر جو ایک اعلیٰ تعلیم یافتہ شاعرہ، ادیبہ، کالم نگار، کہانی کار اور بہت سارے کام جو فروغِ ادب کے لیے ہونے چاہئیں انجام دے رہی ہیں۔ اور ان کا نام ہے صائمہ جبین مہکؔ۔ IT میں انہوں نے MCS کی ڈگری حاصل کرنے کے ساتھ ساتھ ماسٹر آف پولیٹیکل سائنس کی بھی ڈگری حاصل کی ہے اور گزشتہ کئی سالوں سے تعلیم کے شعبے سے وابستہ ہیں۔ اور بچوں میں شعور و آگہی پیدا کرنے کے لیے ایک سکول بھی چلا رہی ہیں۔ اور ان کی آئی ٹی کی مہارت، تعلیمی مہارت اور ذوقِ علم و ادب سے سوشل میڈیا پر اور مختلف اخبارات و رسائل میں سب جگہ ان کی بھرپور خدمات نظر آ رہی ہیں اور اپنی آزاد اور نثری نظموں کی وجہ سے مختصر عرصہ میں بہت مقبولیت حاصل کر لی ہے۔ اور ہمیں فخر ہے کہ ادب سرائے انٹرنیشنل نے یہ فیصلہ کیا ہے کہ فروغِ ادب میں ان کی جہدِ مسلسل کو دیکھتے ہوئے ان کو ادب سرائے انٹرنیشنل کی طرف سے گولڈ میڈل پیش کیا جائے۔ تو ہم اس سال کا گولڈ میڈل صائمہ جبین مہکؔ کو پیش کرتے ہیں۔

24-02-2018













ڈاکٹر شہناز مزمل

9 نومبر 2017ء

انتخاب۔ صائمہ جبین مہک




## آج کی بات

شکر الحمدللہ کہ تُو نے ہمیں اپنی نعمتوں سے روشناس کروایا، ہمیں پہچان کروائی اپنے نور کی، نورانی وقت کی، نورانی رستوں کی، نور والے کام کی، نور اور ہدایت سے بنے ہوئے رستے کی اور اُس پر چلنے کی، اور اُس سے جو گروہ تشکیل پایا تیرے پیارے بندوں کا گروہ جنہیں تُو نے اپنی رحمتوں سے چُنا، ان کی پہچان تیری پہچان سے ہے۔ اور جو لوگ ان لوگوں کو پہچانتے ہیں تو اللہ کے واسطے سے پہچانتے ہیں۔ اور اللہ ہی کے لیے عزت کرتے ہیں اور اللہ دیکھ رہا ہے یاد رکھیں کہ اللہ کے ساتھ خلوت میں ہم کیسے ہیں ہم اس وقت میں جب کوئی نہیں ہوتا جب وہ ہوتا ہے اور ہم ہوتے ہیں آپ ہوتے ہیں اللہ کو پکارنے والے تو اُس وقت دلوں کی کیفیت کیا ہوتی ہے، کیا ہمارا بھروسہ اور یقین کا اُس پہ بڑھ جاتا ہے کیا ہم اُسے دل کی گہرائیوں سے پکارتے ہیں۔ کیا ہم اُس کے بتائے ہوئے رستے کو جو نور سے بنا ہوا ہے، جس میں روشنی ہی روشنی ہے اور جس میں اُس کا جلوہ ہی جلوہ جس میں وہ خود جلوہ گر ہے کیا اُس کے جلوں سے ہم متاثر ہوتے ہیں۔ اور کیا اُسے دیکھ کہ ہمارے آنسو نکل آتے ہیں۔ اُسے دوری کی بنا پر، حالانکہ وہ ایک لمحے کے لیے بھی دور نہیں ہوتا وہ تو ہماری رگ و جاں کے قریب ہے ہماری سانسوں سے بھی زیادہ قریب، ہماری دھڑکنوں میں بسا ہوا ہے۔ جب کہ وہ اتنا قریب ہے تو اپنی مصیبت کا شکوہ کسی سے کیوں کریں۔ اپنے دکھوں کا مداوا کسی سے کیوں مانگیں۔ اپنی تکالیف کا علاج کسی سے کیوں طلب کریں۔ تین کام ایسے ہیں جس کو کرنے سے ابنِ آدم کے سارے کام اُس کے قابو میں آ جائیں گے کہ اپنی مصیبت کا شکوہ کسی سے نہ کریں، اور رب کو بھی اس کا ذمہ دار نہ ٹھہرائیں۔ اُس کی مدد طلب کریں۔ اپنی بیماری کسی کو مت بتائیں۔ اور اپنی زبان سے اپنی خوبیاں نہ بیان کریں۔ عاجز و فقیر بن کہ اُس کے اور اُس کے بندوں کے سامنے بھی سر جھکا کہ نظریں جھکا کہ ادب سے تعظیم سے کھڑے رہیں۔ اور پھر اُس کی رحمتوں کا انتظار کریں اور یہ اسی صورت ممکن ہے کہ جب ہمارا یقین کامل ہو اور اتنا کامل ہو جائے کہ وہ الحمد بن جائے۔ اور اُس کے علاوہ کوئی کلمہ ہماری زبان پہ نہ ابھرے وہ ہو ہم ہوں، بس وہ ہو ہم ہوں، وہ ہو ہم ہوں۔ اور پھر وہ ہمارا ہو گیا تو پھر سب ہمارا ہو گیا۔ تو جس کا رب اس کا سب۔

## مشکور حسین یاد کی وفات پر تعزیتی ریفرنس



ادب سرائے انٹرنیشنل اور فاطمہ ادبی فورم کے اشتراک سے عظیم نثر نگار مزاح نگار اور شاعر مشکور حسین یاد صاحب کے لئے تعزیتی ریفرنس پیش کیا گیا۔ فکر کا محفل میں ادب سرائے انٹرنیشنل کی بانی اور چیئرپرسن شہناز مزمل، فاطمہ ادبی فورم کی بانی اور صدر سیدہ فاطمہ رضوی کے علاوہ عذرا مرزا، ریحانہ اشرف، ریحانہ شمیر، زرقا نسیم نے شرکت کی شرکا نے مرحوم مشکور حسین یاد کے ایصال ثواب کے لئے خصوصی دعا اور فاتحہ خوانی کی، اور مشکور صاحب کے حوالے سے اپنی یادداشتیں شیئر کیں ان کی بذلہ سنجی ان کی خوش خلقی کو خاص طور پر سراہا گیا، ادب سرائے انٹرنیشنل کی روح رواں شہناز مزمل نے ادب سرائے انٹرنیشنل کی سلور جوبلی کے موقع پر مشکور حسین یاد صاحب نے بہت خوبصورت کلام کی صورت میں خراج عقیدت پیش کیا تو آج نے وہ کلام پڑھ کر سنایا۔ اکادمی ادبیات لاہور آفس کے زیر اہتمام بھی تعزیتی ریفرنس کا انعقاد کیا گیا بصدارت ڈاکٹر اجمل نیازی نے کی یہاں بھی شرکاء نے مشکور حسین یاد کے حوالے سے گفتگو کی اور آخر میں مغفرت کی دعا کی گئی۔



dailyprintas@gmail.com www.printasajk.com
روزنامہ
پرنٹاس
چیف ایڈیٹر: سردار امتیاز خان — ایڈیٹر: ملک جعفر علی
جلد:7 | منگل 12 دسمبر 2017ء 23 ربیع الاول 1439ھ | صفحات 4 قیمت 10 روپے | شمارہ:121

## اللہ سراپا محبت

انتخاب: صائمہ جبین مہکؔ
شکر الحمد للہ ایک اور نورانی صبح جو معطر ہو کے فضاؤں میں نور کی طرح بکھری ہوئی ہے اور ان ہواؤں اور ان فضاؤں میں درود و سلام کی آوازیں آ رہی ہیں۔ ہمیں رب اور نبی کریم ﷺ کی قربت محسوس ہو رہی ہے۔ اور وہ رب جو ہمارے کعبہء دل میں مکین ہے اور جس کے لیے ہمارا دل اور ہماری روح کعبہ بننے کے لیے ہر وقت دھلائی کے عمل میں مصروف رہتے ہیں۔ اور باطنی دھلائی ظاہری دھلائی سے زیادہ مشکل کام ہے لیکن یہ عمل رب جن بندوں کو اپنی محبت سے عطا کرنا چاہتا ہے یہ لونڈری ان کے اندر لگا دیتا ہے تا کہ بندہ دھلائی کے اس عمل سے گزر کر ہر وقت نور کی روشنی کو اپنے اندر محسوس کرتا رہے اور رب کی قربت جو شہہ رگ سے بھی زیادہ قریب ہے وہ دل کے آئینے میں اس کو نظر آتا رہے۔ تو کس طرح سے شکر ادا کریں کہ اس نے اپنے جلوے کو ہم پر عیاں کر دیا اور آپ ﷺ کو ہمارا رہنما کر دیا۔ اور ہمیں درود پاک کی نعمت سے نوازا اور دنیا کی ابتداء کر کہ محبت کی اور بسم اللہ الرحمن الرحیم کہہ کر لوح قرآنی یعنی لوح محفوظ پر قرآن پاک کو رقم کیا اور بسم اللہ الرحمن الرحیم ایسا مقدس لفظ ہے کہ اگر آپ سوتے وقت اس کو پڑھیں تو اللہ تعالیٰ فرشتوں کو حکم دیتا ہے کہ اس شخص



**صوتی کالم**
**آج کی بات**
ڈاکٹر شہناز مزمل

چاہتا ہے اب یہ ہم پر منحصر ہے کہ ہم ان عطاؤں کو کیسے سمیٹتے ہیں اور یہ بھی صحیح ہے کہ انسان ٹوٹتا ہے تو پھر رب سے جڑتا ہے اگر اس کو کوئی دکھ نہ ہو تکلیف نہ ہو الجھن نہ ہو، اس کا دل نہ ٹوٹے تو اُسے رب کی محبت کا یقین ہی نہ آئے کیونکہ ٹوٹنے کے بعد جب وہ رب سے جڑتا ہے اور پھر جو محبت اور عنائیات کی بارش ہوتی ہے اس کا اندازہ کرنا مشکل ہے اور جب وہ اپنی خالی ہاتھوں میں اپنی ٹوٹی ہوئی کرچیاں لے کر اپنے ہاتھوں میں پکڑ کے اپنے ریزہ ریزہ وجود کو اُس کے سامنے پیش کرتا ہے جسے کوئی نہیں سمیٹ سکتا وہ رب سمیٹ لیتا ہے اور خالی سمیٹتا ہی نہیں خالق بھی وہ ہے مصور بھی وہ ہے وہ دوبارہ اسے بناتا ہے ان ٹکڑوں کو دوبارہ جوڑتا ہے اور اسے وہ ایسی دوبارہ شکل دیتا ہے کہ جس کا وجود دنیا کے لیے نعمت عظمیٰ ہوتا ہے اور وہ بہترین مصور ہے اس لیے پہلے سے خوبصورت بناتا ہے اور یہ خوبصورت انسان اگر یہ جان لے کہ اس کو دوبارہ سے کرچیوں سے جوڑ کے بنانے والا رب کیسا ہے، کون ہے کیا ہے ۔۔ سراپا محبت ہے ممتا ہے پیار ہے رحمت ہے تو وہ باوجود شکر ادا کرنے کے اس کا شکر ادا نہیں کر پائے گا۔ کہ ۔فبأی الآء ربکما تکذبن ۔۔ بہت مشکل ہے زبان کا اس کا شکر ادا کرنا لیکن جب آپ رب ربوبیت میں عجز و انکسار کو اپناتے ہیں اور اُس کے آگے

پرنٹاس
چیف ایڈیٹر: سردار امتیاز خان — ایڈیٹر: ملک جعفر علی
جلد:7 | اتوار 05 نومبر 2017ء 15 صفر المظفر 1439ھ | صفحات 4 قیمت 10 روپے | شمارہ:84

## اللہ کی رضا کا حصول

انتخاب۔ صائمہ جبین مہکؔ
نور کا وقت ہے اور ایک نئی صبح طلوع ہو رہی ہے اور ایسے لمحات میں بہت سارا نور دلوں سے نکل کہ اللہ عزوجل کے نور میں ضم ہوتا جا رہا ہے۔ اور ایسی صورت میں حق تعالی میں رغبت بڑھ جاتی ہے اس پر توکل قوی ہو جاتا ہے۔ اور مخلوق سے اشیاء کا لینا دینا ختم ہو جاتا ہے۔ اور بندہ صرف اپنے رب سے مانگتا ہے۔ اور جس وقت کوئی شخص ان کو کوئی چیز دے تو وہ سمجھتے ہیں کہ جس نے دی اُس نے خدا کو دی اور خدا کے ہاتھ سے ہم نے لی۔ یعنی وہ ہر عطا جو ہے وہ اس کو رب کی ہی عطا سمجھتا ہے اور یقیناً ہوتا بھی یہی ہے۔ اور اس کی عقل میں ایک عقل کا اضافہ کیا جاتا ہے اور وہ اللہ عزوجل کی طرف سے خاص عقل ہے جو اس کے تقوی کو ایمان کو پختگی عطا کرتی ہے۔ اور اس کا توکل اللہ پر بڑھ جاتا ہے ۔ جب مولی کے ساتھ خلوت خانے میں جاگزیں ہوتا ہے تو مخلوق کو بھی وہ نظر انداز نہیں کرتا۔ خدا کی پیدا کی ہوئی ہر مخلوق اس کے پیار کا مرکز بن جاتی ہے۔ اور وہ نفس کو اس چیز کا اہل نہیں سمجھتا کہ جس چیز کی اہلیت حق تعالی نے اُسے عطا نہیں کی ۔ اور جو چیز حق تعالی عطا نہیں فرماتا تو وہ خود اور ساری مخلوق مل کر بھی وہ اہلیت اس کو نہیں دلا سکتی اور جب انسان کو صحیح باطن نصیب نہیں ہوتا اور نہ ماسوائے اللہ سے خالی ہو جانے والا قلب حاصل ہوتا ہے جو اس کی علامت ہے خدا نے تجھ کو خلوت کا اہل نہیں بنایا۔ تو محض خلوت جو ہے یہ مفید نہیں۔ تو دعا کرنا چاہیے کہ ہم اللہ تعالی کے ساتھ گفتگو بھی کریں اُس پہ توکل بھی کریں اور اس کے ساتھ ساتھ اس کی مخلوق کو بھی نفع پہنچائیں۔ اور ساتھ میں



**صوتی کالم**
**آج کی بات**
ڈاکٹر شہناز مزمل

اللہ کی رضا کو بھی حاصل کریں اور راضی بارضا بھی رہیں اپنے نفس کی پیروی بھی چھوڑ دیں اور اللہ تعالی کو ناراض نہ کریں۔ ۔ بے شک یہ بات صحیح ہے کہ اللہ تعالی نہ تو اپنی مخلوق سے جلدی ناراض ہوتا نہ نعمتوں کو چھینتا ہے اور نہ اس پہ فوری طور پہ اپنی سزاؤں کو آزماتا ہے اور نہ اس سے بدلہ لیتا ہے کیونکہ وہ تو ماں ہے ممتا ہے اور کتنا پیارا ہے وہ رب کہ وہ بہت جلد راضی ہو جاتا ہے۔ آپ بندوں میں دیکھیں اپنی ماں کو بھی دیکھیں اُس کے سینے میں بھی کوئی بات کسی وقت آ جاتی ہے تو وہ کچھ دیر ناراض ہو جاتی ہے لیکن سب سے جلدی راضی ہونے والی رب کی ذات ہے اور جب ہماری ندامت کا ایک آنسو بھی بہتا ہے تو وہ بڑھ کہ ہمیں تھام لیتا ہے اور وہ ہمارا قریبی دوست بن جاتا ہے۔ وہ ہمارے دل میں سما جاتا ہے۔ ہمارا ہاتھ پکڑ لیتا ہے اور ہمیں گرنے نہیں دیتا اور وہ صرف یہ دیکھتا ہے کہ میرے بندے نے کتنے پیار سے مجھے پکارا ہے کتنے پیار سے مجھ سے توبہ کی ہے کتنے پیار سے مجھ سے مانگا ہے تو وہ عطا کی بارش کر دیتا ہے اور نفرتیں جب ہمارے دلوں سے نکل جاتی ہیں تو ہمارا ہر لفظ جو ہے وہ دعا بن جاتا ہے۔ اور یہ دعائیں رب کا جلو دکھاتی ہیں اور ہم رب کے مقرب بن جاتے ہیں۔ اور کتنی پیاری ہے وہ ذات جو ہماری خطاؤں کو بخش دیتی ہے اور ہماری مخلوق سے محبت کرنے پر اپنی ذات کی نفی کرنے پر ہمیں اپنی رحمتوں سے نواز دیتی ہے تو پھر ہمیں وہ کوشش کرنی چاہیے جس ہم پنے رب کی رضا کو حاصل کر لیں۔ تو جس کا رب اُس کا سب۔






جلد:7 | اتوار 27 نومبر 2017ء 08 ربیع الاول 1439ھ | صفحات 4 قیمت 10 روپے | شمارہ:106

# اللہ کا پیغام دوسروں تک پہنچائیں

انتخاب: صائمہ جبین مہکؔ

شکر الحمد للہ ایک اور روشن سفید نور سے بھرپور اور دل و دماغ کو ٹھنڈک پہنچاتا ہوا دن جو اس رات کے بعد طلوع ہوا ہے۔ اور جو اس رات کی سچائیوں کو دنیا میں روشن کر رہا ہے اور روشن چہرے والے، روشن دماغ، روشن سوچ والے اللہ کے لوگ اللہ کے پیغام کو لے کر آگے بڑھیں گے۔ خود کو بھی پہچانیں گے دوسروں کو بھی پہچان کے عمل سے گزرنے کا مشورہ دیں گے۔ رسول پاک ﷺ کی ایک حدیث کا مفہوم ہے کہ آپ ﷺ نے فرمایا اللہ جس شخص کے ساتھ بھلائی کا ارادہ کرتا ہے اُسے دین کی سمجھ عطا فرما دیتا ہے۔ اور اُس کے سینے کو اپنے علم سے اپنے حلم سے اپنی محبت سے روشن کر دیتا ہے اور اس کو صراط مستقیم دکھا دیتا ہے۔ تو یہ رستہ جس کو مل جاتا ہے وہ قابلِ رشک ہے کہ اللہ نے اُسے اپنے کام کے لیے چن لیا۔ کہ جو اُس نے اپنے انبیاء کرام کو سکھانے کے لیے بھیجا، پیغمبروں کو سکھانے کے لیے بھیجا وہی کام خاتم النبیین کے بعد اللہ کے نیک بندے انجام دیتے ہیں۔ رسول پاک ﷺ نے فرمایا کہ صرف دو آدمی رشک کے قابل ہیں ایک وہ آدمی جس کو اللہ نے مال دیا اور پھر اُس نے اُسے حق تعالیٰ کی راہ میں خرچ کرنے کی توفیق بھی دی۔ اور دوسرا وہ آدمی جس کو اللہ نے دانائی سے نوازا پس وہ اس کے ساتھ فیصلے بھی کرتا ہے اور دوسروں کو بھی سکھاتا ہے تو



**صوتی کالم**

**آج کی بات**

ڈاکٹر شہناز مزمل

یہ سب رب کی عطا ہے کہ وہ جس کو اختیار ہے منتخب کرتا ہے، رستہ دکھاتا ہے توفیق عطا کرتا مال دیتا ہے دولت دیتا ہے، علم دیتا ہے، عقل دیتا ہے اور اُس کو استعمال کرنے کا طریقہ بھی سکھاتا ہے۔ اُس کو صرف وہ اپنی عیاشیوں پہ یا بخیل عالم کی طرح دل میں سنبھال کہ نہیں رکھتا بلکہ وہ اس سے دوسروں کو راہ راست پر لاتا ہے اور اپنے مال کو اللہ کی رضا کی خاطر اللہ کے بندوں پر خرچ کرتا ہے۔ اب ہم اگر مثال دیکھیں حضرت عمر فاروقؓ کی کہ نہ اُن کے پاس علم و دانش نہ مال و دولت کی کمی تھی اور معاشرے میں اُن کو بلند مرتبہ حاصل تھا اور آپ جب خلیفہ بنے تو حضرت عمر فاروقؓ کی بیوی عاتکہ فرماتی ہیں کہ آپؓ لیٹتے تو نیند ہی اُڑ جاتی، بیٹھ کر رونا شروع کر دیتے، میں پوچھتی کہ اے امیر المومنین کیا ہوا کہتے مجھے حضرت محمد ﷺ کی امت کی خلافت ملی ہوئی ہے۔ اور اس میں مسکین بھی ہیں ضعیف بھی ہیں، یتیم بھی ہیں۔ اللہ تعالیٰ مجھ سے ان سب کے بارے میں سوال کریں گے اور مجھ سے جو کوتاہی ہوئی تو میں اللہ کے رسول کو کیا جواب دوں گا۔ یہ تھا طریقہ ان روشن دماغ، روشن خیال اللہ کے منتخب کردہ بندوں کا کہ جن کو خوفِ خدا سے نیند نہیں آتی تھی۔ کہ جو کچھ ان کو دیا گیا جو منصب ان کو دیا گیا چاہے وہ دولت کی وجہ سے تھا، علم کی وجہ سے تھا، دانش کی وجہ سے تھا۔ اللہ کے حکم سے ان کو چنا گیا تو کہیں وہ ذمہ داریاں جو ان کو سونپی گئی اُن میں کوتاہی نہ ہو جائے۔ اور میرے پیارے نبی کریم ﷺ کیا ان سے بڑھ کر دنیا میں کوئی اور معتبر، اللہ کا پیارا اللہ کا منظورِ نظر، جن کے لیے کائنات بنائی کوئی اور تھا۔ اور آپ ﷺ تمام رات کھڑے ہو کر اللہ کی عبادت کرتے اور اپنی امت کے لیے دعا مانگتے آپ ﷺ کے پاؤں مبارک سُوج جاتے آپ ﷺ کی آنکھوں سے آنسوؤں کی جھڑیاں لگ جاتیں اللہ پاک آپ ﷺ کو یاایھا المدثر، یاایھا المزمل کہہ کر پکارتے اور تسلی دیتے تو ہم سب کیا ناچیز اپنے دین کی تھوڑی سی بھی خدمت انجام دے سکتے ہیں یہ پیغام پہنچا سکتے ہیں۔ سیدنا عمرؓ کہتے تھے کہ اللہ کی قسم اگر دجلہ کے دور دراز علاقے میں بھی کسی خچر کو راہ چلتے ٹھوکر لگ گئی تو مجھے ڈر لگتا ہے کہیں اللہ تعالیٰ مجھ سے یہ سوال نہ کریں کہ اے عمر! تُو نے وہ راستہ کیوں نہیں ٹھیک کروایا تھا۔ یا وہاں پہ کوئی کتا مر جائے تو اُس کے بارے میں بھی سوال ہوگا کہ تُو نے اُس کی دیکھ بھال کیوں نہیں کی تو ہم پر بھی یہ ذمہ داری عائد ہوتی ہے کہ ہم اپنے رب کائنات کی بنائی ہوئی اس دنیا میں جس وقت میں پیدا کئے گئے ہیں جس دور میں پیدا کیئے گئے ہیں اور جو کچھ اپنے رب کی طرف سے ہمیں عطا کیا گیا ہے وہ ہم سب تک پہنچا دیں۔ وہ شعور، وہ آگہی، وہ علم، وہ محبت، وہ مذہب وہ دین اور وہ سب اللہ کی رضا کے لیے ہے۔ جنت اور دوزخ کے معاملے تو بعد کے معاملات ہیں۔ ہم اپنے پیارے نبی کریم ﷺ کا اتباع کس طرح کرتے ہیں عشقِ مصطفیٰ تو کرتے ہیں وصفِ مصطفیٰ کا بھی ذکر کرتے ہیں لیکن اُس پر عمل کتنا کرتے ہیں کیا ہمارے دل ہر قسم کے میل کچیل، برے خیالات سے، نفرت سے، انا سے، تکبر سے خواہشوں سے حسد سے پاک ہیں۔ کیا ہمارے دل میں اللہ کی خلقت کے لیے محبت ہے؟ کیا ہمارے دلوں کو سکون حاصل ہے، وہ سکون جو اللہ کی رضا کو حاصل کرنے کے بعد میسر آتا ہے تو اے اللہ پاک! تُو رحمان و رحیم ہے اور جو کچھ تُو نے ہمیں ہمارے رسول پاک ﷺ کے ذریعے سکھایا یا قرآن پاک کے ذریعے سمجھایا ہمیں توفیق دے کہ ہم اُس کو دوسروں تک پہنچا سکیں تو اللہ ہم اس کے لیے تیری محبت طلب کرتے ہیں، تیرا ہاتھ مانگتے ہیں تجھ سے سوال کرتے ہیں تجھے اپنا بنانا چاہتے ہیں تا کہ ہمارے دل کے اندھیرے مٹا دے اور اس کو اپنے نور سے منور فرما دے کیونکہ ہم تجھے ہی چاہتے ہیں کہ جس کا رب اُس کا سب۔




جلد:7 | پیر 05 فروری 2018ء 17 جمادی الاول 1439ھ | صفحات 4 قیمت 10 روپے | شمارہ:175

# عشقِ حقیقی

انتخاب۔ صائمہ جبین مہکؔ

ایک اور نئی صبح نور طلوع ہو رہی ہے اور اس کی روشنی ہم سب مل کے اس دنیا میں پھیلانا چاہتے ہیں تا کہ ہم اپنے عمل سے اس دنیا کو فیض پہنچا کر روشن کر سکیں۔ ہم بات کرتے ہیں پھر اس کے مطابق عمل کرتے ہیں اور جو بھی ہمارا عمل ہوتا ہے وہ اللہ ہی کی رضا کے لیے ہوتا ہے اور اس وقت بات کو پھیلانا بھی اللہ ہی کی رضا کے لیے کیا جاتا ہے۔ اور ہم بات کرتے ہیں اللہ کی، اللہ کہاں ہے، انسان سوچتا ہے کہ اللہ کون ہے اللہ کیا ہے۔ اللہ ماں ہے اللہ ممتا ہے اللہ عشق ہے اور ہم عشق کی بھی بات کرتے ہیں تو آپ کو علم ہے کہ عشق کیا چیز ہے۔ اپنے نفس کو مار دینے کا نام عشق ہے۔ عشق وہ چیز ہے جس کی کانچ سے دل ہر وقت سوزش میں مبتلا رہتا ہے اور جب تک عشق میں خود سے باخبر رہیں گے تو معاملہ خوف و خطر بھی رہے گا اور جب خود سے بے خبر ہو جائیں گے تو آب و آتش سے بھی



**صوتی کالم**

**آج کی بات**

ڈاکٹر شہناز مزمل

کوئی ضرر نہیں پہنچے گا۔ اور جب ہم اپنی ہستی سے آزاد ہو جائیں گے تو اللہ تعالیٰ کا وصال نصیب ہو جائے گا۔ عاشقانِ الٰہی ہرگز اس بات سے نہیں ڈرتے اور نہ ہی وہ کسی کی ملامت سے خوف زدہ ہوتے ہیں۔ مومن کا سرمایہ ایمان ہے لیکن عاشق کے لیے یہ ادنیٰ منزل ہے عشق کی اصل منزل وصالِ حق ہے جو صرف عشقِ حقیقی سے حاصل ہوتی ہے۔ عشق کی تپش جب انتہا کو پہنچ جاتی ہے تو ہجر و فراق کی صورت اختیار کر لیتی ہے اور محبوب کے لیے طلب اور تڑپ میں متواتر اضافہ ہوتا رہتا ہے اور ہجر کی یہ آگ عاشق کو دن رات بے چین اور بے قرار رکھتی ہے اور جس کے دل میں یہ آگ بھڑک اٹھتی ہے تو وہ ہر وقت اپنے ولی اپنے دوست اپنے ساتھی کا منتظر رہتا ہے اور اس سے ملنے کا منتظر رہتا ہے۔ عبادات بھی بے انتہا ضروری ہیں لیکن جو عاشق ہے وہ عبادات کے ساتھ ساتھ دنیاوی معاملات کو بھی بطریقِ احسن نمٹایا کرتے تھے اور اللہ کے عشق میں ان کو ولایت ملی یعنی وہ اللہ کے ولی بنے اللہ کے دوست بنے اور جو اللہ کا دوست ہے اس کے پیشِ نظر نہ جنت ہوتی ہے نہ دنیا ہوتی ہے اور صرف اس کے نزدیک اس کے محبوب کی ذات کی رضا ہوتی ہے جس کو پانا اس کی منزل مراد ہوتی ہے اور جو شخص اللہ کی محبت میں مبتلا ہوتا ہے وہ اللہ کی مخلوق سے بھی محبت کرتا ہے اور نبی کریم ﷺ کی سنت کے مطابق عمل بھی کرتا ہے۔ اور ہمیں نبی کریم ﷺ کی زندگی میں نظر آتا ہے کہ آپ ﷺ سے بڑھ کر تو کوئی اللہ کا بڑا عاشق نہیں آپ ﷺ کی زندگی میں عبادات کا معمول بھی نظر آتا ہے اور اس کے ساتھ ان کی زندگی میں انسانوں سے بہت زیادہ محبت، پیار اور ان کو اپنانا اور ان کے دکھ درد میں شریک ہونا، اور ان کے دکھ درد کو دور کرنے کی کوشش کرنا اور منفی سوچ ان کی زندگی میں نظر نہیں آتی۔ تو ہمیں بھی چاہیے کہ ہم عاشق بھی بنیں، اللہ کی ذات میں گم بھی ہوں اور دن رات ہجر و فراق کی تڑپ بھی ہمارے اندر ہو۔ ہر وقت اس کا جلوہ یارانہ بھی ہمارے سامنے ہو۔ اور رسول اللہ ﷺ یعنی وصفِ مصطفیٰ بھی ہو اور عشقِ مصطفیٰ بھی ہو اور جس کے پاس عشقِ مصطفیٰ بھی ہے وصفِ مصطفیٰ بھی ہے تو پھر رب بھی اسی کا ہے تو پھر جس کا رب اس کا سب۔



ABC Certified

پاکستان اور کشمیر میں سب سے زیادہ شائع ہونے والا روزنامہ

dailyprintas@gmail.com | www.printasajk.com

روزنامہ پرنٹاس

چیف ایڈیٹر: سردار امتیاز خان | ایڈیٹر: ملک جعفر علی

جلد: 7 | منگل 30 جنوری 2018ء، 11 جمادی الاول 1439ھ | صفحات 4 قیمت 10 روپے | شمارہ: 169


انتخاب: صائمہ جبین مہک

اس قدر پرکیف اور نورانی فضا میں آپ سب کی خدمت میں سلام عرض کرتی ہوں اور اللہ کی رحمتوں اور کرم کے ساتھ اُس کے دربار میں حاضر ہو کر اجازت طلب کرتی ہوں کہ وہ مجھے کچھ عطا فرمائے جو میں آپ کے ساتھ بانٹ سکوں۔ جناب رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ جس شخص کو پسند ہو کہ وہ سب سے زیادہ باعزت ہو تو اُس کو لازم ہے کہ وہ اللہ کا خوف کرے اور جو چاہتا ہے کہ وہ زیادہ زورآور بنے تو اُس کے لیے ضروری ہے کہ وہ اللہ تعالیٰ پر بھروسہ رکھے اور جس کی خواہش ہو کہ وہ تونگر بنے تو اُسے چاہیے کہ اپنے ہاتھ کی چیزوں سے زیادہ حق تعالیٰ کی ہاتھ کی چیزوں پر اعتماد رکھے۔ کیونکہ اُس نے فرمایا ہے کہ بے شک خدا کے نزدیک تم میں سے سب سے زیادہ باعزت وہی ہے جو سب سے زیادہ خدا سے ڈرنے والا ہے اور عزت کس چیز میں ہے؟ اُس کا ڈر رکھنے میں۔ اور اُس کی نافرمانی میں ذلت ہے اور جو شخص حسن خداوندی میں قوت کا خواہاں ہے اسے چاہیے کہ وہ حق تعالیٰ پر توکل کرے کیونکہ توکل قلب جو ہے وہ انسان کو قوی اور مہذب بناتا ہے اور اس کو ہدایت بخشتا ہے۔ کیا بات دکھلاتا ہے تو ہمیں چاہیے کہ ہم اپنے اسباب اور مال و دولت پر بھروسہ مت کریں یہ

## توکل سب سے بڑی طاقت

ہمیں عاجز اور ضعیف بنا دیتے ہیں اور اللہ پر بھروسہ جو ہے وہ ہمیں قوی اور مضبوط بناتا ہے اور ہماری مدد کرتا ہے اللہ کا لطف ہم پر برستا ہے۔ اور ایسی جگہ سے ہمیں کامیابیاں نصیب ہوتی ہیں جس کا ہم گمان بھی نہیں کر سکتے اور پھر کیا ہوتا ہے کہ آپ کے دل میں جو توکل ہے وہ بڑھتا چلا جاتا ہے تو پھر آپ کے نزدیک دنیا بے معنی ہو جاتی ہے۔ نہ کسی چیز کے آنے کا خوف ہوتا ہے نہ کسی چیز کے جانے کا ڈر ہوتا ہے۔ اور ہر چیز ہر عمل جو ہے آپ کو قلب مطمئن عطا کرتا ہے۔ اور مخلوق کی گرویدگی، بے رخی نہ تو آپ اس کا زیادہ گرویدہ ہوتے ہیں نہ اس کی بے رخی آپ کو متاثر کرتی ہے۔ نہ آپ کو دنیا کی جو بحث و مباحثہ اور اس میں آپ کے متعلق کوئی بری رائے قائم کی جائے یا آپ کو برا بھلا کہا جائے کوئی بھی چیز آپ کو اللہ کی رضا کے آگے بھلی نہیں معلوم نہیں ہوتی۔ آپ کو کسی چیز سے تکلیف نہیں پہنچتی اور آپ کیونکہ اللہ کی رضا میں راضی ہوتے ہیں اور ہر عمل کو اللہ کی رضا سمجھ کر قبول کرتے ہیں تو اس لیے جو شخص اپنی خواہشات کو کچل کر دوسروں کی خواہشات کا احترام کرتا ہے تو وہ شخص یقیناً اللہ تعالیٰ کے نزدیک ایک بلند مقام رکھتا ہے اور انسانیت کی معراج بھی ہوتا ہے اور یہی ہے اپنے آپ کی نفی کرنا اور دوسروں سے محبت کرنا اور ان کی خواہشات کا احترام کرنا تو یہ چیز اگر ہمارے دل میں پیدا ہو جائے تو زوال نام کی چیز جو ہے وہ آپ کی زندگی میں نہیں آتی۔ اور حق تعالیٰ اس سے اگر نا واقف ہوتے ہیں اور آپ دوسروں پر بھروسہ کرتے ہیں

**صوتی کالم**

**آج کی بات**

ڈاکٹر شہناز مزمل

تو وہ آپ کی توکل کی کمی ہے جو آپ کو دوسروں کے بھروسے پہ ابھار رہی ہوتی ہے اور خدا پر بھروسہ کرنا پوری تونگری ہے۔ اس کے سوا دوسروں پر بھروسہ کرنا افلاس ہے۔ اور خوف خدا کو ترک کرنے والے دنیا اور آخرت دونوں جگہ عزت سے محروم رہتے ہیں۔ اور مخلوق اور اسباب پر بھروسہ کرنے والے تو دنیا اور آخرت میں حق تعالیٰ کا زور اور طاقت پانے سے رہتے ہیں۔ اور اپنے ہاتھ کی چیزوں پر بھروسہ کرنے والے تو دنیا آخرت میں حق تعالیٰ کی تونگری سے محروم رہتے ہیں تو اگر آپ چاہتے ہیں کہ حق الحقوق اور وثوق رکھنے والے بنیں تو صبر کو ضرور سمجھیں۔ اور صبر ایک ایسی چیز ہے جس سے ہماری نیتیں درست ہو جاتی ہیں وہ بھی ایک توکل کی ہی صورت ہے۔ اور صبر بھی توکل کی ہی صورت ہے اور یہ حق تعالیٰ کی محبت اور قربت اور دنیا اور آخرت میں جو ہے یہ آپ کے لیے اجر عظیم کا باعث بنتی ہے اور صبر کیا ہے یہ حق تعالیٰ کی قضا و قدر کی موافقت کرنے کا نام ہے۔ اور اس کی مخلوق میں کسی کو بھی اس کو مٹا دینے کی قدرت نہیں ہے اور جب ہمارا بھروسہ اپنے رب پر بڑھ جاتا ہے اور اتنا ہی ہمارا ایمان اور ہمارا توکل بڑھتا ہے۔ اور ہم زندگی کے ہر رستے میں کامیاب و کامران ہوتے ہیں۔ اور اس کامیابی اور کامرانی پر بھی ہمیں کوئی ہر ایک خوشی، کیف یا سرور کوئی بڑائی یا تکبر ہمارے اندر نہیں آتا۔ بلکہ ایک ایک اطمینان قلب کی کیفیت ہوتی ہے۔ اگر کچھ ملتا ہے تو تو بھی بہتر ہے اگر نہیں ملتا تو تو بھی بہتر ہے کیونکہ ہم جانتے ہیں کہ دنیا کا جو یہ نظام چل رہا ہے وہ سب اللہ کے حکم سے چل رہا ہے۔ اور دوسری پھر وہی بات کہ ہم دوسروں کی خوشی میں خوش ہوتے ہیں ہم چاہتے ہیں کہ ہماری ذات سے دوسرے لوگ زیادہ فیض یاب ہوں بجائے اس کے کہ ہم اپنے لیے تمام فیض کو طلب کریں اور دنیا کے لیے فیض کو طلب کرنا اس کے لیے ان کے اسباب مہیا کرنا ان کی دلی خواہشات کا خیال کرنا احترام کرنا اور ان کے لیے قربانی دے کر اپنے آپ کو خوش کر کے اور ان کے لیے ایسا رستہ یعنی وہ بات ہے کہ اپنی پلکوں کے خاک چن کر ان کے لیے راستہ بنا دیا تو یہ چیز جو ہے انسان کو ایک امر کر دیتی ہے اور انسان دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی بلند مقام حاصل کرتا ہے۔ آپ دیکھیے سب سے بڑی چیز ہے کہ اللہ ہمارا ہو جائے اور کتنی بڑی بات ہے کہ اللہ کو ہمارے ہر کام کا ارادہ کرنے سے پہلے علم ہوتا ہے لیکن اس کے باوجود وہ یہ چاہتا ہے کہ میرا بندہ مجھ سے مانگے اور وہ انتظار کرتا ہے کہ میرا بندہ مجھ سے مانگے اور میں اس کو دوں۔ حالانکہ وہ یہ چیز جانتا بھی ہے کہ اس نے اس کو کیا دینا ہے اور اس نے اس کے مقدر میں کیا لکھا ہے۔ لیکن ایک دعا ایسی چیز ہے جو تقدیر کو بدل بھی دیتی ہے۔ اور رب کائنات جو ہے وہ آپ کا ہو جاتا ہے۔ اور پھر جب رب آپ کا ہو گیا تو پھر کس چیز کی کمی۔ کیونکہ جس کا رب اس کا سب۔







ڈاکٹر شہباز مزمل کو خواجہ فرید سنگت گولڈ میڈل ملنے پر مبارکباد

ڈاکٹر شہناز مزمل کو ستائیس سالہ ادبی خدمات پر خواجہ فرید سنگت پاکستان کی طرف سے گولڈ میڈل ملنے پر علمی و ادبی شخصیات توقیر احمد شریفی مجاہد بودلہ، حکیم سلیم اختر، جمیل خان، اقبال راہی، فراست بخاری، وسیم عباس اور حاجی افضل نے مبارکباد پیش کی ہے۔









## محترمہ شہناز مزمل کو "مادرِ دبستان لاہور" کا لقب عطا ہونے پر شریف اکیڈمی کی جانب سے



### مبارکباد

ڈائریکٹر میڈیا رنمائندہ اپنا انٹرنیشنل کے مطابق پاکستان میں مقیم، علم و ادب کی خدمت میں سرگرمِ عمل شخصیت، مایہ ناز شاعرہ اور ادیبہ محترمہ شہناز مزمل کو بزم غالب پاکستان کی جانب سے "مادر دبستان لاہو" رکا لقب عطا ہونے پر شریف اکیڈمی جرمنی کے چیف ایگزیکٹو شفیق مراد نے اکیڈمی نے اپنی جانب سے اور کرہ ارض پر پھیلے تمام ممبران اور ڈائریکٹرز کی جانب سے مبارکباد پیش کرتے ہوئے نیک تمناوں کا اظہار کیا۔ شفیق مراد نے ڈائریکٹر میڈیا سے بات کرتے ہوئے کہا کہ محترمہ شہناز مزمل ایک طویل عرصہ سے علم و ادب کی خدمت کر رہی ہیں۔ ادب سرائے کے نام سے ادبی تنظیم کی سربراہ کی حیثیت سے عرصہ 26 سال سے باقاعدہ ادبی پروگرام کے انعقاد کے ساتھ ساتھ، اہل قلم کی حوصلہ افزائی اور عزت افزائی کر رہی ہیں ۔ اسکے ساتھ ساتھ فیض گھر کے تمام انتظامی امور بخوبی سرانجام دے رہی ہیں۔ انکی 26 سے زیادہ کتب اردو ادب کا ایک ایسا سرمایہ ہے۔ جسے قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے۔







**NAY DUNYA** is Daily updated news

photos, videos and articles website. one stop news for Pakistanis around the world.

www.naydunya.com دنیا بھر میں پاکستانیوں کی ترجمانی کرنے والا تحریروں، کالموں، تصاویر اور ویڈیوز پر مبنی ڈیلی اپڈیٹ آن لائن اخبار

نئی دنیا

# نیڈز اینڈ اسٹائل کے زیر اہتمام پاکستان کی 70 ویں یوم آزادی

# کے حوالے سے پاک ہاؤس میں پروقار رنگارنگ تقریب کا انعقاد

ریاض (عابد شمعون چاند) سعودی عرب کے شہر ریاض میں خواتین کی معروف سماجی، ثقافتی تنظیم نیڈز اینڈ اسٹائل کے زیر اہتمام پاکستان کی 70 ویں یوم آزادی کے حوالے سے پاک ہاؤس میں پروقار رنگارنگ تقریب کا انعقاد کیا گیا جس میں پاکستانی کمیونٹی کی سیاسی، ادبی، سماجی، اور مذہبی تنظیموں کے خواتین و حضرات اور صحافیوں نے بھرپور شرکت کی تقریب کے مہمان خصوصی سفارتخانہ پاکستان الریاض کے ویلفیئر اتاشی محمود لطیف تھے جبکہ صدارت پاکستان کی معروف شاعرہ اور ادب سرائے انٹرنیشنل کی چیئرپرسن ڈاکٹر شہناز مزمل نے کی تقریب کا باقاعدہ آغاز حافظ بلال کی تلاوت قرآن پاک سے کیا گیا اور ہدیہ نعت فرح شمیم نے پیش کی تقریب میں نظامت کے فرائض نیڈز اینڈ اسٹائل کی چیئرپرسن ساجدہ چوہدری نے خوش اسلوبی سے سرانجام دیتے ہوئے تمام معزز مہمانوں کو خوش آمدید کہا اور تحریک پاکستان پر تفصیلی روشنی ڈالتے ہوئے وطن عزیز پاکستان کی اہمیت کو اجاگر کیا تقریب کے مہمان خصوصی محمود لطیف نے اپنے خطاب میں کہا ہمارے رویے ہمارے مستقبل کا تعین کریں گے ہمیں اپنے اندر اتحاد، محبت اور بھائی چارہ پیدا کرنے کی ضرورت ہے انہوں نے کہا پاکستان ایک نظریاتی ملک ہے جو دو قومی نظریے کی بنیاد پر حاصل کیا گیا پاکستان کی بنیادوں میں برصغیر کے مسلمانوں کا خون شامل ہے، ہمارے آباؤ اجداد کی انتھک محنت شامل ہے، پاکستان نے گزشتہ ستر سالوں کے دوران بے پناہ ترقی کی ہے، آج بھی ہمارا ملک دنیا بھر میں نمایاں مانا جاتا ہے، ہمارے لوگ بے پناہ صلاحیتوں کے حامل ہیں، ہمارا نوجوان دنیا بھر میں اپنی کامیابیوں کے جھنڈے گاڑ رہا ہے، ہمارے کھلاڑی پوری دنیا میں پاکستان کا فخر ہیں، موجودہ دور میں ہمیں اپنے اندر چھپی صلاحیتوں کو جگانے کی ضرورت ہے تاکہ ہم اچھے انداز میں کامیابی کے ساتھ آگے بڑھ سکیں، نیڈز اینڈ سٹائل کی چیئرپرسن ساجدہ چوہدری کا کہنا تھا کہ ہماری یہ ہمیشہ کوشش رہی ہے کہ دیار غیر میں اپنے مذہبی اور قومی تہواروں کو احسن انداز میں منایا جائے اور جشن آزادی کا تہوار ہماری تاریخ کا ایسا دن ہے جس روز اللہ نے ہمیں آزادی جیسی عظیم نعمت سے نوازا، اس لئے اس دن کو منانے کے علاوہ ہمیں اللہ کے حضور شکر بھی ادا کرنا چاہیے کہ اس نے ہمیں آزاد فضاؤں میں پیدا فرمایا، تصدق گیلانی کا کہنا تھا کہ ہمیں بحیثیت قوم دیکھنا ہوگا کہ آج ہم دنیا میں کہاں کھڑے ہیں، اگر آج ہم ترقی یافتہ ممالک سے پیچھے ہیں تو ہمیں دیکھنا ہوگا کہ ہمارا اس میں کتنا کردار ہے کہیں ایسا تو نہیں کہ ہم نے اپنے حصے کا کام ہی نا کیا ہو جو ہمیں ملک کی ترقی کے لئے کرنا چاہیے تھا کیونکہ قومیں ایک ساتھ یکجا ہو کر چلیں تو تبھی وہ ترقی یافتہ ہو پاتیں ہیں، آج ہم ۔دھڑوں اور گروہ بندیوں کا شکار ہیں ہمیں ایک پاکستانی سوچ کو پروان چڑھانے کی ضرورت ہے، شائمہ ملک نے استقبالیہ دیتے ہوئے کہا کہ یہ بڑے فخر کی بات ہے کہ سعودی عرب میں مقیم پاکستانی کمیونٹی اپنا یوم آزادی شایان شان سے مناتی ہے معروف شاعرہ شہناز مزمل نے کہا کہ پاکستان نعمت خداوندی ہے اس کی قدر کریں، اس کی پاک دھرتی نے ایسے ایسے نامور سپوت پیدا کیے ہیں جنھوں نے پوری دنیا میں ملک کا نام روشن کیا ہے، ہمیں ملکر پاکستان کی اساس کے حوالے سے کام ۔کرنے کی ضرورت ہے، قوموں کی زندگیوں میں نشیب و فراز آتے رہتے ہیں مگر ہمیشہ وہی قومیں زندہ و جاوید رہتی ہیں جو چیلنجز کا مقابلہ باخوبی کرتی ہیں، ڈاکٹر شہناز مزمل نے خوبصورت تقریب منعقد کرنے پر نیڈز اینڈ اسٹائل کی پوری ٹیم کو خراج تحسین پیش کیا اور ادب سرائے انٹرنیشنل کی طرف سے تقریب میں صحافیوں اور شعراء میں میڈلز اور توصیفی اسناد تقسیم کیے جس پر شعراء اور صحافیوں نے ڈاکٹر شہناز مزمل کا شکریہ ادا کیا جشن آزادی کی اس تقریب میں عمر خالد نے قومی نغمے بھی گائے اور حاضرین کا خوب جوش دوبالا کیا اس موقعہ پر شرکا نے سبز ہلالی پرچم لہرا کر وطن سے محبت کا اظہار کیا تقریب میں نیڈز اینڈ اسٹائل کی طرف سے صحافیوں جن میں ذکاء اللہ محسن، ایچ ایم فیاض، الیاس رحیم، زاہد شریف، مبشر انوار، ندیم ملک، بابر علی، اور عابد شمعون چاند کو صحافتی خدمات پر اعزازی شیلڈز پیش کی گئی صحافیوں سمیت دیگر شرکا کو بھی اعزازی شیلڈ سے نوازا گیا تقریب کے آخر میں شہر ریاض کی معروف بزرگ سیاسی شخصیت بابائے ریاض قاضی اسحاق میمن نے ساجدہ چوہدری، ڈاکٹر شہناز مزمل، اور حافظ محمد بلال کو سندھی اجرک کا تحفہ پیش کیا نیڈز اینڈ سٹائل کی طرف سے تمام معزز مہمانوں کے اعزاز میں خوبصورت عشائیہ دیا گیا تقریب کے تمام معزز مہمانوں اور دیگر حاضرین نے نیڈز اینڈ سٹائل کی چیئرپرسن ساجدہ چوہدری اور ان کی پوری ٹیم کو خراج تحسین پیش کرتے ہوئے کامیاب پروگرام کی مبارکباد دی جس پر ساجدہ چوہدری نے سب کا شکریہ ادا کرتے ہوئے کہا کہ نیڈز اینڈ سٹائل آئندہ بھی ادب صحافت اور ثقافت کے فروغ کے لیے کام کرنے والوں کی پذیرائی کرتی رہے گی

WWW.NAYDUNYA.COM نئی دنیا

---

**NTN WEB TV** is Daily update news

Photos, Videos and Articles website one stop news for Pakistanis around the world.

www.dailynassafat.com.pk www.facebook.com/nassafat www.facebook.com/ntnnewsnetwork

نصافت

ثقافتی تنظیم نیڈز اینڈ اسٹائل کے زیر اہتمام سعودی عرب کے شہر

# ریاض میں پاکستان کی 70 ویں یوم آزادی کی پروقار تقریب کا انعقاد

یوم آزادی پاکستان کی رنگارنگ تقریب سعودی عرب کے شہر ریاض کے پاک ہاؤس میں منعقد کی گئی تقریب میں پاکستانی کمیونٹی کی سیاسی، ادبی، سماجی اور مذہبی تنظیموں سمیت صحافیوں نے شرکت کی

پاکستان ایک نظریاتی ملک ہے جو دو قومی نظریے کی بنیاد پر حاصل کیا گیا اور اس کی بنیادوں میں برصغیر کے مسلمانوں کا خون شامل ہے، مہمان خصوصی محمود لطیف کا رنگارنگ تقریب سے خطاب

ریاض (عابد شمعون چاند) سعودی عرب کے شہر ریاض میں خواتین کی معروف سماجی، ثقافتی تنظیم نیڈز اینڈ اسٹائل کے زیر اہتمام پاکستان کی 70 یوم آزادی کے حوالے سے پاک ہاؤس میں پروقار رنگارنگ تقریب کا انعقاد کیا گیا جس میں پاکستانی کمیونٹی کی سیاسی، ادبی، سماجی، اور مذہبی تنظیموں کے خواتین و حضرات اور صحافیوں نے بھرپور شرکت کی تقریب کے مہمان خصوصی سفارتخانہ پاکستان الریاض کے ویلفیئر اتاشی محمود لطیف تھے جبکہ صدارت پاکستان کی معروف شاعرہ اور ادب سرائے انٹرنیشنل کی چیئرپرسن ڈاکٹر شہناز مزمل نے کی تقریب کا باقاعدہ آغاز حافظ بلال کی تلاوت قرآن پاک سے کیا گیا اور ہدیہ نعت فرح شمیم نے پیش کی تقریب میں نظامت کے فرائض نیڈز اینڈ اسٹائل کی چیئرپرسن ساجدہ چوہدری نے خوش اسلوبی سے سرانجام دیتے ہوئے تمام معزز مہمانوں کو خوش آمدید کہا اور تحریک پاکستان پر تفصیلی روشنی ڈالتے ہوئے وطن عزیز پاکستان کی اہمیت کو اجاگر کیا تقریب کے مہمان خصوصی محمود لطیف نے اپنے خطاب میں کہا ہمارے رویے ہمارے مستقبل کا تعین کریں گے ہمیں اپنے اندر اتحاد، محبت اور بھائی چارہ پیدا کرنے کی ضرورت ہے انہوں نے کہا پاکستان ایک نظریاتی ملک ہے جو دو قومی نظریے کی بنیاد پر حاصل کیا گیا پاکستان کی بنیادوں میں برصغیر کے مسلمانوں کا خون شامل ہے، ہمارے آباؤ اجداد کی انتھک محنت شامل ہے، پاکستان نے گزشتہ ستر سالوں کے دوران بے پناہ ترقی کی ہے، آج بھی ہمارا ملک دنیا بھر میں نمایاں مانا جاتا ہے، ہمارے لوگ بے پناہ صلاحیتوں کے حامل ہیں، ہمارا نوجوان دنیا بھر میں اپنی کامیابیوں کے جھنڈے گاڑ رہا ہے، ہمارے کھلاڑی پوری دنیا میں پاکستان کا فخر ہیں، موجودہ دور میں ہمیں اپنے اندر چھپی صلاحیتوں کو جگانے کی ضرورت ہے تاکہ ہم اچھے انداز میں کامیابی کے ساتھ آگے بڑھ سکیں، نیڈز اینڈ سٹائل کی چیئرپرسن ساجدہ چوہدری کا کہنا تھا کہ ہماری یہ ہمیشہ کوشش رہی ہے کہ دیار غیر میں اپنے مذہبی اور قومی تہواروں کو احسن انداز میں منایا جائے اور جشن آزادی کا تہوار ہماری تاریخ کا ایسا دن ہے جس روز اللہ نے ہمیں آزادی جیسی عظیم نعمت سے نوازا، اس لئے اس دن کو منانے کے علاوہ ہمیں اللہ کے حضور شکر بھی ادا کرنا چاہیے کہ اس نے ہمیں آزاد فضاؤں میں پیدا فرمایا، تصدق گیلانی کا کہنا تھا کہ ہمیں بحیثیت قوم دیکھنا ہوگا کہ آج ہم دنیا میں کہاں کھڑے ہیں، اگر آج ہم ترقی یافتہ ممالک سے پیچھے ہیں تو ہمیں دیکھنا ہوگا کہ ہمارا اس میں کتنا کردار ہے کہیں ایسا تو نہیں کہ ہم نے اپنے حصے کا کام ہی نا کیا ہو جو ہمیں ملک کی ترقی کے لئے کرنا چاہیے تھا کیونکہ قومیں ایک ساتھ یکجا ہو کر چلیں تو تبھی وہ ترقی یافتہ ہو پاتیں ہیں، آج ہم ۔دھڑوں اور گروہ بندیوں کا شکار ہیں ہمیں ایک پاکستانی سوچ کو پروان چڑھانے کی ضرورت ہے، شائمہ ملک نے استقبالیہ دیتے ہوئے کہا کہ یہ بڑے فخر کی بات ہے کہ سعودی عرب میں مقیم پاکستانی کمیونٹی اپنا یوم آزادی شایان شان سے مناتی ہے معروف شاعرہ شہناز مزمل نے کہا کہ پاکستان نعمت خداوندی ہے اس کی قدر کریں، اس کی پاک دھرتی نے ایسے ایسے نامور سپوت پیدا کیے ہیں جنھوں نے پوری دنیا میں ملک کا نام روشن کیا ہے، ہمیں ملکر پاکستان کی اساس کے حوالے سے کام ۔کرنے کی ضرورت ہے، قوموں کی زندگیوں میں نشیب و فراز آتے رہتے ہیں مگر ہمیشہ وہی قومیں زندہ و جاوید رہتی ہیں جو چیلنجز کا مقابلہ باخوبی کرتی ہیں، ڈاکٹر شہناز مزمل نے خوبصورت تقریب منعقد کرنے پر نیڈز اینڈ اسٹائل کی پوری ٹیم کو خراج تحسین پیش کیا اور ادب سرائے انٹرنیشنل کی طرف سے تقریب میں صحافیوں اور شعراء میں میڈلز اور توصیفی اسناد تقسیم کیے جس پر شعراء اور صحافیوں نے ڈاکٹر شہناز مزمل کا شکریہ ادا کیا جشن آزادی کی اس تقریب میں عمر خالد نے قومی نغمے بھی گائے اور حاضرین کا خوب جوش دوبالا کیا اس موقعہ پر شرکا نے سبز ہلالی پرچم لہرا کر وطن سے محبت کا اظہار کیا تقریب میں نیڈز اینڈ اسٹائل کی طرف سے صحافیوں جن میں ذکاء اللہ محسن، ایچ ایم فیاض، الیاس رحیم، زاہد شریف، مبشر انوار، ندیم ملک، بابر علی، اور عابد شمعون چاند کو صحافتی خدمات پر اعزازی شیلڈز پیش کی گئی صحافیوں سمیت دیگر شرکا، کو بھی اعزازی شیلڈ سے نوازا گیا تقریب کے آخر میں شہر ریاض کی معروف بزرگ سیاسی شخصیت بابائے ریاض قاضی اسحاق میمن نے ساجدہ چوہدری، ڈاکٹر شہناز مزمل، اور حافظ محمد بلال کو سندھی اجرک کا تحفہ پیش کیا نیڈز اینڈ سٹائل کی طرف سے تمام معزز مہمانوں کے اعزاز میں خوبصورت عشائیہ دیا گیا تقریب کے تمام معزز مہمانوں اور دیگر حاضرین نے نیڈز اینڈ سٹائل کی چیئرپرسن ساجدہ چوہدری اور ان کی پوری ٹیم کو خراج تحسین پیش کرتے ہوئے کامیاب پروگرام کی مبارکباد دی جس پر ساجدہ چوہدری نے سب کا شکریہ ادا کرتے ہوئے کہا کہ نیڈز اینڈ سٹائل آئندہ بھی ادب صحافت اور ثقافت کے فروغ کے لیے کام کرنے والوں کی پذیرائی کرتی رہے گی۔

WWW.DAILYNASSAFAT.COM.PK نصافت

